انگوٹھی پہناتے خاص زنانہ انداز میں کہتا پیا کو کھلکھلانے پر مجبور کر رہا تھا۔ وہ دونوں ساحل پر بھیگتی لہروں میں آگے ہی آگے بڑھ رہے تھے ابو ہریرہ کی خوبصورت آواز کی بازگشت اٹھتی لہروں میں مدغم ہو رہی تھی۔

وہ پیا کو نظم سنا رہا تھا پیا کا سر اس کے کندھے پر ٹکا تھا۔

''میرے ہمسفر تیری نظر ہے' میری جذبہ دل کی شدتیں
میرے خواب میری بصارتیں' میری دھڑکنیں میری چاہتیں
جو تیرے قدم میرے گھر چلیں' میرے ساتھ شمس و قمر چلیں
تیری قربتوں میں سمیٹ لوں' وہی زندگی کی مسافتیں
یہ ردائے جاں تجھے سونپ دوں کہ نہ دھوپ کو کڑی لگے
کہیں دکھ نہ تجھ کو عطا کریں سردشت غم کی تمازتیں
تیرے نام سے میری صبح ہو تیری یاد میں میری شام ہو
تیرے روبرو رہے سرخرو' میرے چشم و دل کی عبادتیں
تیرا پیار میری دعا رہے' یہی فکر مجھ کو صدا رہے
یہ میرا رہے تیرا نخل جاں کہ نصیب ہو تجھے راحتیں
میرے روز و شب کے نصاب میں میرے پاس اپنا تو کچھ نہیں
تیرا قرض ہے میری زندگی' میری سانسیں تیری امانتیں

آگے اور آگے وہ دونوں محبت کے باسی چلے جا رہے تھے رات بھیگ رہی تھی اور تتلیوں کا رقص جاری تھا۔ بدگمانی' بے اعتباری اب درمیان میں نہیں آنے والی تھی اس رات کی صبح بہت کومل اور روشن تھی...... رقص کرتی تتلیوں نے قیاس آرائی کی تھی اور کچھ غلط بھی نہیں کی تھی۔



# ختم شد